(۶) خدا کا جسم ہونے سے کسی نے انکار نہیں کیا ہے۔ حالانکہ لیس کمثله شیء کے ناطق فیصلہ کے بعد ایسے تمام امور سے اس کی ذات منزہ ہے۔

(۷) خدا کی طرف انگلیوں سے اشارۂ حسیہ کرنے سے کسی نے منع نہیں کیا لہٰذا وہ جائز ہے۔ (اس سے زیادہ تجسیم کا اقرار وعقیدہ کیا ہوسکتا ہے؟)

(۸) خدا کی صفتِ استقرار وجلوس عرش سے انکار کرنے والے جہمی اور جہنمی ہیں کہ وہ منکر صفات ہیں۔

(۹) خدا قیامت کے دن سب چیزوں کے فنا ہونے کے بعد زمین پر اتر کر اس میں چکر لگائے گا۔ زاد المعاد میں ذکر کردہ حدیث اس کی دلیل ہے جس کی علامہ ابن القیم نے نہایت توثیق کی ہے، حالانکہ وہ حدیث بھی نہایت ضعیف ہے۔

(۱۰) عماء قدیم ہے اور حدیث ترمذی ابورزین والی اس کی دلیل ہے، حضرت شاہ ولی اللہؒ نے بھی اس کو نقل کیا ہے، حالانکہ وہ بھی نہایت ضعیف ہے۔

(۱۱) قیامت کے دن خدا کرسی پر بیٹھے گا۔ یہ حدیث بھی حجۃ اللہ میں نقل ہوئی ہے حالانکہ اس کی بھی قوی سند نہیں ہے۔

(۱۲) تکوین ومکنون ایک ہے، لہٰذا اس سے حوادث لا اول لہا کا ثبوت ہوتا ہے، فتح الباری ص ۱۳/ ۳۱۹، ص ۱۳/ ۳۴۱ میں اس کی سخت تردید کی گئی ہے اور اس کو علامہ ابن تیمیہ کے نہایت شنیع وقابل رد مسائل میں سے بتلایا ہے۔

(۱۳) عرش قدیم بالنوع ہے، حافظ نے فتح الباری ص ۱۳/ ۳۱۴ میں لکھا کہ جو لوگ کہتے ہیں کہ عرش خدا کے ساتھ ہمیشہ سے ہے، وہ مذہب باطل ہے۔

علامہ ابن تیمیہ نے صحیح بخاری کی حدیث کتاب التوحید (ص ۱۱۰۳) کان الله ولم يكن شيء قبله سے استدلال کیا کہ خدا سے پہلے کچھ نہ تھا مگر اس کے ساتھ ہوسکتا ہے، اس پر حافظ نے فتح الباری ص ۱۳/ ۳۱۸ وص ۱۳/ ۳۱۹ میں علامہ ابن تیمیہ کے طریق استدلال پر سخت نکیر کی ہے، کیونکہ انہوں نے صحیح بخاری باب بدء الخلق والی حدیث کان الله ولم يكن شيء غيره (ص ۴۵۳) کو مرجوح اور قبلہ والی کو راجح ثابت کرنے کی سعی کی ہے۔

علامہ ابن تیمیہؒ نے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بھی چند نظریات جمہور کے خلاف اختیار کئے ہیں مثلاً (۱) زیارتِ روضۂ مقدسہ نبویہ کی نیت سے سفر حرام ہے، جس میں نماز کا قصر بھی درست نہیں ہے (۲) نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے دعا کرنا شرک ہے (۳) نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی استراحت گاہ مبارکہ دوسری تمام جگہوں سے افضل نہیں ہے جبکہ جمہور کے نزدیک وہ مقدس ترین جگہ بیت اللہ اور عرش وکرسی سے بھی افضل ہے کیونکہ بیت اللہ اور عرش کی فضیلت بوجہ ان کے تجلی گاہ ربانی ہونے کے ہے اور مرقدِ نبوی سب سے بڑی تجلی گاہ ربانی ہے لہٰذا بقول حضرت تھانویؒ وہی سب سے افضل ہونی بھی چاہئے۔ اگر بالفرض بیت اللہ خدا کا گھر ہوتا اور عرش اس کے بیٹھنے کی جگہ تب ہم ان ہی کو زیادہ افضل مانتے۔ (۴) حضرت موسیٰ وعیسیٰ علیہ السلام کو جاہ عطا ہوئی تھی، مگر نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کو ان کے مقابلہ میں مقام محمود عطا ہوا ہے کہ خدا ان کو قیامت کے دن اپنے پاس عرش پر بٹھائے گا۔ حالانکہ جمہور کے نزدیک نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے بھی جاہِ عظیم ثابت ہے۔ (۵) نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک کے پاس دعا نہ کرنی چاہئے اور نہ آپ سے شفاعت طلب کی جائے بلکہ قبر مبارک کا استقبال کر کے سلام بھی عرض نہ کرے۔ وغیرہ بہت سے عقائد ومسائل میں جمہور سلف وخلف کی مخالفت کی گئی ہے۔

## تشدد وتساہل

بعض محدثین متشدد ومتعنت ہوئے ہیں کہ احادیث کو گرانے میں سخت ہیں ان کے مقابل بعض متساہل ہوئے ہیں (تفصیل حضرت

مولانا عبدالحیٔ لکھنویؒ کی الرفع والتکمیل میں لائق مطالعہ ہے) لیکن ماشاء اللہ ہمارے علامہ ابن تیمیہؒ میں دونوں وصف موجود ہیں، ایک طرف یہ تساہل کہ انہوں نے احادیث ثمانیۃ اوعال واطیط عرش وغیرہ کو قوی سمجھ کر عقائد تک میں ان سے استدلال کرلیا۔ دوسری طرف یہ تشدد کہ اپنی مشہور ومعروف کتاب منہاج السنہ میں صحیح احادیث کو بھی گرادیا جس کی شہادت حافظ ابن حجر نے بھی دی ہے، اسی طرح اپنی خلافِ رائے ہونے کی وجہ سے تمام احادیثِ زیارۃ نبویہ کو موضوع وباطل قرار دے دیا جبکہ محدثین نے ان کو کثرت کے سبب سے درجۂ حسن تک قوی تسلیم کیا ہے۔ بقول علامہ ابوزہرہ مصری کے علامہ ابن تیمیہ کے تفردات ان کے انتقال کے بعد صدیوں تک لوگوں کی نظروں سے اوجھل رہے تھے لیکن وہابیہ نے ان کو پھر سے زندہ کرکے مسلمانوں کے خیالات میں انتشار پیدا کردیا ہے جس کی وجہ سے تردید ضروری ہوگئی ہے۔

## ابن القیم ضعیف فی الرجال

علامہ ابن القیم ان کی تائید میں آئے تو وہ بقول حافظ ذہبی کے خود ہی ضعیف الرجال تھے اور عجیب تربات یہ بھی ہے کہ حافظ ذہبی رجال کے اتنے بڑے عالم ہوتے ہوئے بھی اعتدال قائم نہ رکھ سکے۔ ان کا حال بھی ہم پہلے لکھ چکے ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

## ردِ اہلِ بدعت

اکابرِ علماء سلف نے جس طرح سلفی عقائد مخترعہ کا رد کیا ہے، اسی طرح اہل بدعت کا بھی پورا رد کیا ہے اور ہمارے استاذ شیخ الاسلام حضرت مدنیؒ نے ''الشہاب'' لکھ کر وہابیہ نجدیہ اور فرقہ رضاخانیہ واہلِ بدعت کا بھی مکمل ومدلل رد کردیا ہے۔ ساتھ ہی اکابر دیوبند کے عقائدِ حقہ کا احقاق بھی بایدوشِ پر فرمادیا ہے۔ جزاہم اللہ خیرالجزاء۔

